قوم برہمن سنڈ ساکن پائل۔ انکی ایک عجیب بات ہی کہ جن دنوں میں یہ فقیر اپنا ایمان مخفی رکھتا تھا
ایک دفعہ پائل میں قریب ۲ برس کے اتفاق خانہ نشینی کا ہوا اور کئی شخص برادری وغیرہ کے
میں مسلمان تھے اور بعضے اوقات ہندؤں سے کھلی کھلی باتیں ہوا کرتیں اور بہت لوگوں کو
مسلمان ہونے کا ظن تھا اور میرے چچا لالہ گینڈے رامے باوجود ہندو ہونے کے ہم لوگ
محبت رکھتے تھے اور بات کلام میں اور بروقت ایذا رسانی کسی موذی کے ہم لوگوں کی مدد
حمایت کرتے ہم نے انکا نام ابو طالب مقرر کر لیا تھا اور ایک شخص بدمعاش ایک اور یار کا چچا تھا
اور وہ اس گروہ کا بڑا دشمن اور ایذا رساں تھا اُسکا لقب ابو جہل ٹھیرایا تھا چنانچہ ایک دن یہی ابو جہل
ہمارے گھر کے دروازے پر کھڑا ہوا تھا یہ صاحب یعنی میاں عبد العزیز کہ قوم کے برہمن اور ہمارے
پروہت تھے وہاں آ پہنچے میں نے ابو جہل کو سنا کر اُنسے کہا کہ پروہت میں تو مسلمان ہو چکا ہوں
تمھاری کیا صلاح ہے کہنے لگے کہ مہاراج جہاں ججمان وہاں ہی پروہت۔ سبحان اللہ وبحمدہ یہ لفظ ایسا مبارک
ہوا حالانکہ اُسوقت انکو دین اسلام سے کچھ واقفیت نہ تھی بعد چند روز کے اللہ نے ایسا سبب کیا کہ گھر بار
چھوڑ کر مسلمان ہوئے ؎ آنرا کہ تو رہبری کشش گم نکند ٭ وانرا کہ تو گم کنی کشش رہبر نیست شیخ
خدا بخش اور انکا نام عبد الرزاق بھی ہی ایام جاہلیت میں بڑے اوباش تھے اسواسطے انکا نام ہی مشہور
تھا اب اللہ تعالیٰ نے انکو اپنی بکمند رحمت سے کھینچا اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تابعداروں
میں کر دیا آگے انکا نام تھا لچھمن قوم کھتری نیچابل باشندہ پائل برادری میں ہمارے قریب میں شیخ عبد الکریم
نوجوان پرہیزگار آگے انکا نام تھا اودھو قوم برہمن کاپڑی باشندہ کوٹلہ مالیر لدھیانہ میں اظہار اسلام کیا
انکی ماں ملنے کو آئی رونے لگی یہ صاحب کہنے لگے اگر مجھسے محبت رکھتی ہے تو مسلمان ہو جا۔ پھر اپنی
ماں سے پچھلے قصورات معاف کرائے اب علم پڑھتے ہیں شیخ عبد الرحمن جوان صالح آگے انکی
قوم تھی کھتری ساکن امرت سر وطن سے ہجرت کر کے آگے کو گئے تھے مدت سے اُن کا حال معلوم
نہیں شیخ غلام محمد پہاڑ کے شہزادوں میں تھے اور اُنکے ساتھ بعضے حرم اور کئی ملازم مسلمان ہوئے
آگے اِن کا نام تھا کنور جوالا سنگھ قوم کنوچ اِن کی زیارت اِس فقیر کو نصیب نہیں

بی شوق اور ارادہ ہی رہا کہ اتنے میں اُنکے انتقال کی خبر پائی اللہ جلشانہٗ جنت نصیب کرے
غلام محمد آگے انکا نام تھا وزیر سنگھ متوطن مانجہ **شیخ غلام قادر** درویش آگے انکا نام تھا
سنگھ متوطن مانجہ **حاجی نور محمد** بہت سی مال و دولت چھوڑکر مسلمان ہوئے آگے اِن کا نام
دھرلال قوم سراوگی باشندہ آجا **شیخ عبداللہ** آگے انکا نام تھا دیوان سنگھ قوم بنیا۔ **شیخ**
بخش سراج بہت نیک مرد ہیں انکا قوم تھا روڑا کھتری ساکن میرٹھ اور اُنکے چھوٹے بھائی مسلمان
بعد چند روز کے اِس دنیا سے کوچ فرماگئے غفر اللہ لہٗ ولاخیہ **شیخ الٰہی بخش** بہت خوش اور
سو اضع ہیں آگے انکا نام تھا موہن لال قوم برہمن گوڑ ساکن بجنور **شیخ محمد** آگے انکا نام تھا للو سنگھ
قوم راجپوت ساکن الور اور اُنکی بیوی بھی مسلمان ہوئی **شیخ عبداللہ** شیریں مزاج آگے اِن کا نام
تھا مادھو قوم گوڑ **شیخ کمال الدین** مرد ہوشیار اور نیکبخت ہیں بیوی اور بیٹے اور پوتے اور اسباب
اور مکانات چھوڑکر اللہ اور رسول کیطرف آئے اور اِنکے کئی دوست پردے میں مسلمان ہیں اور
آگے انکا نام تھا منگل سنگھ قوم کھتری باوہ ساکن کپورتھلہ اور اب ایک عورت کہ قوم کھتری
سوڈھی میں سے مسلمان ہوئی تھی اِنکے نکاح میں آئی **الٰہی بخش** مرد صالح آگے اِن کا نام تھا
راما قوم نجار ساکن بسی۔ **شیخ محمد حسین** اگلا نام موہن قوم سود ساکن پٹیالہ **خدابخش** پوربیہ
**عبدالباری** نوجوان قوم برہمن ساکن تھانیسر **سلطان محمد** اور شیر محمد دونوں بھائی آگے اِن کا نام
تھا سلطان سنگھ اور شیر سنگھ قوم سکھ ساکن اٹاری **شیخ عبدالقادر** خوب سیرت مرغوب صورت
صاحب ہمت مہاجر الی اللہ آگے انکا نام ٹھاکر داس قوم کھتری پُری ساکن جالندھر صاحب ثروت
اور روزگار پیشہ تھے مدت تک پردے میں مسلمان رہے۔ آخر مثل حضرت بلال رضی اللہ عنہ کے عشق
محمدی نے اُنکے دل میں جوش مارا نوکری کو ترک کیا اور بقول بزرگے کہ ؎ ملکِ دنیا کو وہ کیا
خاک میں لیکر ڈالے ٭ جو کوئی دولتِ دیدار کا سائل ہووے ٭ ماں باپ مکان اسباب زیور وغیرہ
سب کو وطن ہی میں چھوڑا اپنے بسبب بیقراری کے ایسی جلدی کی کہ بعد ترک روزگار وطن کو بھی
نہ گئے اور سسرال میں جاکر اپنی بیوی کو ساتھ لیکر روانہ ہوئے لودھیانہ میں پونہچکر بیوی سے

کہنے لگے کہ میں نے تو اللہ اور رسول کو اختیار کیا ہے اگر تم کو دین اسلام منظور ہے تو عین مراد
اور نہیں تو اسی گاڑی میں تمکو پیچھے روانہ کروں اُس نیکبخت وفادار نے کہا کہ مجکو بھی دین اسلام
منظور ہے پس وہاں سے دونوں میاں بیوی مالیر کوٹلہ میں تشریف لائے اور جب یہ خاکسار بھی
مالیر کوٹلہ ہی میں تھا چنانچہ وہاں پہنچکر لباس کفر کے دور کرکے خلعت اسلام سے مشرف ہوئے
بڑی دھوم دھام اور شہرت ہوئی چند روز وہاں تشریف رکھکر پانی پت میں آئے بعد ایک
مہینے کے شاہجہان آباد میں پہنچکر چند مدت پابند روزگار کے رہے اب بہ نیت تحصیل علوم روزگار
کو ترک کردیا ہے اور اُنکے پیچھے اُنکی بیوی کے باپ وغیرہ اقربا جمع ہوکر مالیر کوٹلہ میں آئے اور فریاد
اور واویلا بہت کیا اور وہاں سے اُنکی تلاش میں کول تک پہنچے جب کہیں اُن کا پتہ نہ لگا ناامید
ہوکر پھر آئے جب اُنکے شاہجہان آباد میں ہونے کی خبر سُنی تو اُنکے باپ نے کئی خط اُنکے نام
بھیجے اور اپنا شوق لکھا اور اُنکو بڑی تمنا سے بُلایا کہ ہم تمکو اپنی قوم میں پھر ملالیں گے چنانچہ میاں
عبدالقادر نے اُنکو یہ مضمون لکھ بھیجا کہ بندہ بخوشی خود حقیقت دین اسلام کی دریافت کرکے مُسلمان
ہوا اور کسی طرح کی تکلیف مجکو نہیں اور اگر ہوگی تو اپنی سعادت سمجھوں گا اب مجھ سے اور میری بیوی سے
دین سے پھرنے کی امید ہرگز نہ رکھیئے بلکہ آپ کی خدمت میں عرض یہ ہے کہ اگر اپنی نجات منظور ہے
تو دین اسلام اختیار کیجئے اور میں اُسی طور آپ کا خادم اور فرماں بردار رہوں انشاءاللہ تعالے
خدمتگزاری میں دریغ نکرونگا لیکن دین کے مقدمہ میں آپکا تابعدار نہیں ہوں انتہی مختصراً ۵ ای محمد
ترا در چھوڑ کہاں جائے فقیر * بادشاہی سے تو بہتر ہے گدائی تیری * شیخ عبدالقادر آگے اُن کا
نام تھا موہن لال قوم کھتری متوطن پٹیالہ مرد ہنرمند کندہ کش ہیں اُنکی بیوی بھی مسلمان ہوئی
کنبے کے لوگوں کو چھوڑکر پٹیالہ سے ہجرت کرکے شاہجہان آباد میں آرہے شیخ محی الدین جوان
مرد صالح آگے اُنکا نام تھا ہرچیف قوم کھتری گکڑ بڑے امیر کے بیٹے ہیں متوطن علیگڈھ ضلع
پنجاب اُنکا باپ پنشندار اور بھائی سررشتہ دار اور یہ محرر تھے اول مدت تک پردے میں مسلمان رہے
آخر خورشید عشق محمدی چھپ نہ سکا بے اختیار اظہار اسلام کردیا اُنکے بھائی کو خبر ہوئی آیا اور اُنکو پکڑ کر

پنچے مقام پر سے گیا اور ساری رات اُنکو سمجھاتا رہا اور دین اسلام سے پھرنے کی ترغیب دیتا رہا۔
اُس رات اُسکے گھر میں کھانا بھی نہ پکا اور یہ صاحب یعنی میاں محی الدین صاحب ساری رات بھائی
اسکے خاموش بیٹھے رہے اور بزبان حال یہ مضامین درد آمیز ادا کرتے رہے ؎ ترا بر درد
نیاید ٭ رفیقے من یکے پر درد باید ٭ کہ با او قصہ گویم تا شب و روز ٭ دو ہیزم خشک را خوشتر
تندرستاں را نباشد درد وریش ٭ جز بہمدردی نگویم درد خویش ؎ ناصح از حال ونالہ
خبردار نبود ٭ کہ بجائے چو من خستہ گرفتار نبود ٭ ؎ اُٹھ جا طبیب یاں سے میرا کام ہو چکا ٭ مت کر
مری دوا مجھے آرام ہو چکا ؎ رو بکار خود لے واعظ این چہ فریاد است ٭ مرا فتادہ دل از کف ترا چہ
افتادہ است ٭ اسی حال میں جب رات گزری صبح ہوئی بمضمون اس بیت کے ؎ رخصت اے
زنداں جنوں زنجیر در کھڑکائے ہے ٭ مژدہ خار دشت پھر تلوا مرا کھجلائے ہے ٭ ناصح مشفق نصیحت اپنی
بس تہ کر رکھو ٭ میں اُسے سمجھوں ہوں دشمن جو مجھے سمجھائے ہے ٭ بے اختیار وہاں سے اُٹھے اور
کہا کہ قضائے حاجت کو جاؤں گا اُنکے برادر نامہربان نے ایک محافظ اُن کے ساتھ کر دیا۔ یہ شہر سے
دُور آئے اور اُس محافظ کی طرف دیکھا اور جانا کہ زور میں مجھ سے کمتر ہے تو کئی پتھر زمین سے اُٹھا کر اُس
شیطان کو سنگسار کرنا شروع کیا جب وہ پیچھے کو بھاگا۔ اُنھوں نے اُس کا پیچھا چھوڑا اور اپنا
پیچھا چھوڑا کر ایک طرف کو مُنہ کر کے چلنا شروع کیا ؎ یہ دل جو ہاتھ سے چھوٹے بمثل تیر
جاتا ہے ٭ اُسے میں قید کر دیکھا مع زنجیر جاتا ہے ٭۔ تمام دن اور ساری رات چلے صبح کو ایک مسجد
میں کہ قریب کنارۂ دریائے سندھ کے ہے پہنچکر بسبب غلبہ نیند اور ماندگی راہ کے بیتاب ہو کر
تھوڑی دیر آرام کیا۔ وہاں سے اُٹھ کر دریائے اٹک بانسدہ سے پار ہو کر ایک درویش بزرگ کی خدمت
میں چند مدت کشمیر سے پھر پشاور وغیرہ اضلاع کی سیر کری۔ شاہ جہان آباد میں تشریف لائے
اور قرآن شریف حفظ کرنا شروع کیا۔ اب چند روز سے پھر وطن کو تشریف لے گئے ہیں مصرع
ہر کجا ہست خدایش بسلامت دارد ٭ شیخ عبد الرحمن مرد سخی صاف دل بے ریا روزگار
پیشہ آگے اِنکا نام تھا بیر سنگھ متوطن پائل قوم کھتری پچاہل برادری میں میرے بھائی ہیں۔

مدت تک چھپے مسلمان رہے لیکن ہندوؤں سے مقابلہ اور ملحدوں کے رد میں اچھے اچھے شعر
پنجابی زبان میں تصنیف کرتے رہے اور حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے مناقب تصنیف
کرتے اور خوش آوازی سے پڑھا کرتے اور یہ خاکسار مضمون اس بیت کا اُن کی خدمت میں عرض
کیا کرتا ؎ جبکہ ٹھیری عین ایماں حُبِ محبوبِ خدا ۔ اُلفتِ حضرت بھلا پھر کیا چھپانا چاہیئے ۔
الحمد للہ والمنۃ کہ سنہ ۱۲۷۱ ہجری میں لدھیانہ کے رسالہ کی مسجد میں وقت عصر کے اسلام اپنا ظاہر کیا
**شیخ عبد الحق** جوان صالح محبوب القلوب پرہیزگار ہنرمند ہیں آگے اِن کا نام تھا سوہن لال قوم
کھتری پنجابل ساکن پائل برادری میں میرے بھتیجے لگتے ہیں ابتدائے جوانی میں شرک سے بیزار ہوئے
ختم المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی متابعت اختیار کی مُدت تک ایمان مخفی رکھا آخر جذبہ رحمت
آلہی نے بزبان حال فرمایا کہ ؎ ترا ز کنگرۂ عرش میزنند صفیر ۔ ندانمت کہ دریں دامگہ چہ اُفتادست ۔ چنانچہ
ماں اور بھائیوں اور بہنوں کی محبت سے دل اُٹھا کر وطن سے ہجرت کری اور اللہ اور رسول کی طرف آئے
اور لدھیانہ میں بیچ مسجد رسالہ کے شیخ عبد الرحمٰن کے ساتھ کہ اُن سے بہت قریب ہیں وقت عصر کے
مشرف باسلام ظاہری ہوئے آگے روزگار پیشہ تھے اب علم کی تحصیل میں مشغول ہیں **شیخ عبد الکریم**
نوجوان صاحب ہمت آگے اُنکا نام تھا نند و لال متوطن پائل شیخ عبد الرحمٰن کے چچیرے بھائی ہیں جب
اِنکو کفر بُرا اور اسلام اچھا لگا پردے میں مسلمان ہوئے تھا ایک دفعہ سرسری لدھیانہ میں تشریف لائے شیخ عبد الرحمٰن
نے چاہا کہ اُنکو مسجد میں نماز پڑھائیں اُنھوں نے کہا ابھی میرا ارادہ اظہارِ اسلام کا نہیں شیخ عبد الرحمٰن نے کہا
کہ مغرب کا وقت ہے کون دیکھے گا نماز تو مسجد میں ادا کرو۔ جب مسجد میں گئے۔ کسی نے ہندوؤں سے کہدیا
کہ ایک شخص آج مسلمان ہوا ہے۔ بعضے ہندو مسجد کے دروازہ پر آکر یہ حال پوچھنے لگے۔ ایک دوست نے
کہا کہ آج کوئی مسلمان نہیں ہوا اتنے میں میاں عبد الکریم صاحب مسجد سے باہر آکر فرمانے لگے کہ میں
مسلمان ہوا ہوں۔ آخر ایک دن ظاہر ہونا تھا سو آج ہی سہی بعد ازاں اُنکا بڑا بھائی ملامت اور نصیحت
کرنے کو آیا ؎ حضرت ناصح جو آویں دیدہ و دل فرش راہ ۔ کوئی مجکو یہ تو سمجھا دے کہ سمجھاویں گے کیا ۔
لیکن اُنھوں نے کچھ خیال نہ کیا دوسری دفعہ اُنکا بھائی اور تنو سے زیادہ ہندو جمع ہو کر آئے اور اُنکو پکڑنے

شیخ عبد [illegible] حج اور زیارت مسجد نبوی و روضۂ حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم [illegible] سن ۱۳۲۳ [illegible] تحفۃ الہند کی رفاقت میں رہیں سلمہ اللہ تعالےٰ وعافاہ ۱۲ منہ عفی عنہ

گئے میاں محمد حسین خانصاحب کہ بڑے دیندار ہیں اکیلے سب ہندوؤں سے مقابل ہوئے اور بہت
فساد ہوا اور کوتوالی میں پھر حاکم وقت کے آگے گئے میاں عبدالکریم نے دونوں جگہ جاکر کہا کہ
ہندوؤں کے دین کی قباحتیں دیکھکر مسلمان ہوا ہوں۔ بر ہمانے اپنی بیٹی سے قصد جماع کیا فلانے
نے یہ کیا اور فلانے نے یہ چنانچہ حاکم وقت نے چار ہندوؤں پر کہ عبدالکریم کا بھائی بھی اُنہیں میں
مہینے کی قید یا دس روپیہ جرمانہ مقرر کیا عبدالکریم نے اپنے بھائی کی سفارش کرکے آدھا
معاف کروادیا اور آدھا اپنے پاس سے دیکر اُسکو قید سے چھڑوایا۔ شیخ عبداللہ نوجوان سہارنپور
میں مسلمان ہوئے آگے اُنکا قوم تھا بنیاں۔ ماں اور باپ اور بیوی کو چھوڑکر مسلمان ہوئے ہے
دلآرامے کہ داری دل درو بند ۔ دگر چشم از ہمہ عالم فرو بند ۔ خدابخش پوربیہ سہارنپور کی جامع مسجد
میں جمعہ کے دن وعظ میں آکر مسلمان ہوئے چونکہ تلقین اسلام مقدم تھا اس واسطے ایک لحظہ کے
لیے وعظ و پند کو بند کیا گیا اور اُنکو اسلام تلقین کیا گیا بیوی اور کنبے کے لوگوں کو چھوڑکر اللہ اور
رسول کیطرف آئے ہیں۔ شیخ احمد نیک مرد رنگاریشہ ساکن موضع مچھرلو خدابخش مرد صالح متواضع
مہمان نواز ساکن تھانیسر شیخ محمدی مع بیوی اور ایک بیٹے کے مسلمان ہوئے اور ایک بیٹا
بعد اظہار اسلام کے ہوا پہلے کا نام حافظ کریم بخش اور دوسرے کا حافظ الٰہی بخش۔ دونوں صاحب حافظ
قرآن جوان صالح متبع سنت نیت بخیر اور تجارت پیشہ ہیں نام پہلا شیخ محمدی کا گنگا رام اور حافظ
کریم کا فقیرا قوم بنیا متوطن سوارہ عبداللہ جوان صالح باپ اور بیوی کو چھوڑکر مسلمان ہوئے
پہلا نام خیراتی قوم گنڈیا ساکن میرٹھ عبدالحق چپراسی عبداللہ مؤذن آگے اُنکا نام تھا دولت
عبداللہ رفیق مولانا اکرام اللہ صاحب پانی پتی کے عبداللہ نوجوان خدابخش مرد مسکین
مسند نشین طالب علم ساکن ضلع بروٹ محمد دین جوان متقی کم گو طالب علم مولوی نعمت اللہ صاحب کے
شاگردوں میں ہیں اور اس وقت میری رفاقت میں ہیں آگے ان کا نام کاٹھا قوم سکھ عبدالرحمن
جوان صالح صاف دل بے ریا خندہ لب آگے اُنکا نام تھا ہرکرن قوم برہمن تگا ساکن پریچھت گڈھ
بیوی اور اولاد اور تمام قوم کو چھوڑکر مسلمان ہوئے۔ عبدالنور مؤذن مرد نیک اور اُنکا بیٹا عبدالکریم و نو

مسلمان ہوئے متوطن ضلع لاڈوہ شیخ عبد الرحمن ساکن میرٹھ قوم کائیستہ عبد اللہ ساکن میرٹھ

رحمن بخش ساکن کشنگڈھ مولوی شیخ عبد الرحمن آگے انکا نام تھا لچھمی نراین قوم کایہ

متوطن شاہجہان آباد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا احوال اور دین اسلام کی حقیقت اور کفر کو

معلوم کرکے ایک لخت مشرف باسلام ظاہر ہوئے اور قرآن مجید حفظ کیا اور علم فقہ اور حدیث اور تفسیر

حاصل کیا ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ اور بعضے شخص ایسے ہیں

کہ دل سے بصدق تمام ایمان لائے ہیں لیکن اب تک ظاہر مسلمان نہیں ہوئے اور اکثر ان میں ایسے

خوش اعتقاد اور راسخ نہاد ہیں کہ کیا انکی خوبی کو بیان کروں حق تعالے اپنے فضل سے انکا کھیوا پار کرے

اور اسلام ظاہر نصیب کرے چنانچہ انکے قدیمی نام بسبب اخفا کے میں نے نہیں لکھے نام اسلام

کے جو انکے مقرر ہوگئے ہیں یہاں لکھتا ہوں عبد اللہ کھتری انکی بی بی بھی ایمان لائی اور

دونوں حجاب کیحالت میں فوت ہوئے کبھی ایسا ہوتا کہ میاں عبد اللہ کئی مہینے پہلے رمضان شریف سے

دن کا کھانا چھوڑ دیتے تاکہ اس پردے میں رمضان کے روزے رکھے جاویں علی محمد کھتری

اگرچہ حجاب میں رہے لیکن جب کوئی شخص دین اسلام کی مذمت کرتا اسکو جواب خوب دیتے

اسی حال میں انکا انتقال ہوا اور کئی بار مجکو خواب میں نظر آئے ایک دفعہ میں نے پوچھا کہ انکے تم سے

کیا معاملہ کیا کچھ عذاب تو نہیں ہوا بولے کچھ عذاب نہیں ہوا میں نے کہا تم تو بڑے شریر تھے کہنے

لگے کہ اللہ تعالیٰ نے بخشدیا عبد الستار کھتری خوب سیرت نیک صورت تیز طبع مرد قابل

ہیں امیر علی کھتری مرد قابل خوش اخلاق اور انکے چھوٹے بھائی نام انکا محمد اور امیر علی کی بیوی

بھی مسلمان ہے اور انکو واسطے اظہار اسلام کے تاکید کیا کرتی ہے اور انکے ایک دوست پردے میں مسلمان

تھے فوت ہوگئے انکو میں نے نہیں دیکھا ہے لیکن سنا ہے کہ عجیب آدمی تھے عبد الغفار کھتری

عبد الوہاب برہمن محمد اسحٰق کھتری شیخ احمد برہمن انکی بیوی بھی پردے میں ایماندار ہے

اور ایکدفعہ شیخ احمد نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا ہے عبد السلام فقیر ہیں

نجات اللہ کھتری رحمۃ اللہ کھتری عبد الکریم سود عبد الرحیم بنیا صبغۃ اللہ کھتری

١٤٥

...مد الرحمن کلال محمد عثمان کہتری اوران کا چھوٹا بھائی غلام قادر کہتری ضیاء الدین نیا
...کہتری عبد الغفور نیا۔ یہ چھوٹی صاحب بڑے امیرزادے ہیں عبد العزیز جاٹ احمد صدیق
...مد الکریم کہتری عبد العزیز کہتری اور اُنکے کئی دوست جن کے نام اب یاد نہیں ہیں
...کہتری قربان حسن کہتری عبد اللطیف کہتری اور اُنکے ایک دوست تھے۔
...ں حالت میں دنیا سے گزر گئے۔ نیاز احمد اور کئی یار اُنکے عبد اللہ سراوگی جنکا ذکر پہلے باب کی
...ی فصل میں ہی عبد العزیز کہتری درویش محمد برہمن شہاب الدین کہتری عبد الحمید کہتری
محمد صدیق برہمن اور سوائے اِنکے بعضوں کے نام مجکو اِسوقت یاد نہیں ہیں۔ حق سبحانہ تعالیٰ اِن سب کو
دنیا و عاقبت میں خوش رکھے اور تمام مسلمان مردوں اور عورتوں کو ایمان کے ساتھ جہان سے اُٹھاوے اور
عذاب سے بچاوے اور اسیطرح اور کافروں کو ہدایت کرے اور ہمکو ابدالآباد حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ
وآلہٖ وسلم کی متابعت میں رکھے اور مدینہ منورہ میں موت نصیب کیجے ○ نکلے دم تیرے قدموں کے نیچے ٭ یہی دل کی
حسرت یہی آرزو ہے ٭ اٰمِیْنَ ۔ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۔ حَمْدًا یُّوَافِیْ نِعَمَہٗ وَیُکَافِیْ مَزِیْدَ کَرَمِہٖ
وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ فَخْرِ الْاَوَّلِیْنَ
وَالْاٰخِرِیْنَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ ہَادِی الضَّالِّیْنَ رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ اَحْمَدَ الْمُجْتَبٰی مُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰی
وَعَلٰٓی اٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ وَاَصْحَابِہِ الطَّاہِرِیْنَ وَالتَّابِعِیْنَ لَہُمْ بِاِحْسَانٍ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ وَعَلٰی جَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ
وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْیَآءِ مِنْہُمْ وَالْاَمْوَاتِ ۔ وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

اب مسلمانوں کی خدمت میں عرض یہ ہے کہ مصنف اور کاتب اور مہتمم مطبع اور پڑھنے سننے
والے بلکہ تمام مومنین اور مومنات کے حق میں دعائے سلامتی ایمان اور عافیت دنیا اور آخرت
کی کریں۔ خوش بگو عاشقانہ بگو مخلصانہ بگو لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم ۝

تمت

۱۴۷

بسم اللہ الرحمن الرحیم

شیخ سلیم نے کتھا بکھانی رکھا نام سلونی — دیکھو یہ پنڈت کی باتیں ساری کریا کھونی — کہو یہ کون دھرم ہے

دروپدی رانی مہا بھوانی ارجن جی کی ناری — پانچوں پانڈو اُسکو بھوگیں اپنی اپنی باری — کہو یہ کون دھرم ہے

سب دیوؤں میں بڑے مہادیو جٹا سی نکلی گنگا — سب دیوؤنکی مورت پوجیں انکا پوجیں لنگا — کہو یہ کون دھرم ہے

تا لنگ اوپر پانی ڈالیں اور جلیں چڑھاویں — سب مردوں مل ڈنڈوت کریں تریں بھگیں چھومیں — کہو یہ کون دھرم ہے

گورا ماتا یدبی بدماتا اُن سنگ ایسی کریں — پان پھول اور سبھی پوجا بھگ میں انکی بھریں — کہو یہ کون دھرم ہے

جی جی نارائن جگت کے سوامی سب کے انترگیانی — ناری جی اُڑ ہل گئی کچھو نیک سدھ نہیں جانی — کہو یہ کون دھرم ہے

شست سبھا کے سرجن ہارے سب کے انترگیانی — جیو جنت کیڑی پسو کی سدھ راکھیں سیتا سدھ بسرانی — کہو یہ کون دھرم ہے

جو ہر انترگیانی ہوتی سیتا سدھ کیوں نہیں راکھی — ٹھیک ٹھکانا کہیں نہ جانا جب لوگن میں بھاکی — کہو یہ کون دھرم ہے

ہنومان سے کہا رام نے کہیں پیرو تم جاؤ — سیتا گھر سے نکس گئی ہے نیک سُدھ لے آؤ — کہو یہ کون دھرم ہے

ہنومان پیور او پالا کے سیتا راون سے ہر لے — مہا جج کر راون سیتی سیتا اُنٹی پھر لے — کہو یہ کون دھرم ہے

سیتا من اُرجھا راون سے پیٹ رام سے لگی — راون کی مورت بنو کو نت وہی کو جھانکی (بہت لڑائی) — کہو یہ کون دھرم ہے

پاپ چھپائی نا چھپیں انت کو بات اُگھاڑی — رام کان میں بھنک پڑی جب سیتا گھر سے کاڑھی — کہو یہ کون دھرم ہے

جو سیتا ستونتی ہوتی تو کیوں پھر ایسا کینا — پاپ اُنکے ہوئے سیتا کے جب رام ڈھونڈھا دنیا — کہو یہ کون دھرم ہے

جو سیتا ستونتی ہوتی تو کاہے کو راون مرتا — ستونتی سراپ سے پربت جلگئی سیتا سے راون جلتا — کہو یہ کون دھرم ہے

باڑہ باس س وہ نکالیں سب ہمن مل کھاویں دیکھو یہ پنڈت کی باتیں اس وچ کچھ گھنیاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

گئو موت کو کہہ وہ الیں چھینٹا انکو لگاویں جو گئو پانی میں کہہ بوڑی تو جھوٹا کبھی نہ کھاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

گانڈ گئو کی اتم ٹھانی منہ مدہم کر دینا چاتر ہو سو من میں جانے پیٹ ہندوں کا مینا کھو یہ کون وہ ہرم

شنڈنی ناری رام سنواری جل جمنا پچاویں جو برہتی کہو کے گاتی مردوں بیچ نہاویں کھو یہ کون وہ ہرم

ہمن آگے بیٹھ اکھاڑے ٹیکا بندی لاویں روپ سروپ انوپ بنا کے چھپ چھب بن دکھلاویں کھو یہ کون وہ ہرم

کہے شیخ سلیم سنو بھائی سادھو ہو ہے اچرج یہ آئے پور کہہ انہوں کی مت کیسے ہیئے انکو لاج نہ آئے کھو یہ کون وہ ہرم ہے

راجہ اندر سنبھر کیجے بسے بیکنٹھ مجھار گو تم رکھ کے گئے چھناری پائے بھگن ہزار کھو یہ کون وہ ہرم ہے

راج کلاج کھومت کو دکو پت وان کھلاوے آ ملے اور سے کوئی گھومے کوئی جوبن بس لیجا کھو یہ کون وہ ہرم ہے

واتا بانسی دکھیا کے چھاپے پھاٹے کوئی لٹاوے کوئی منکھ جنم کا یہ ہی پھل ہو کوئی کاہے ٹوٹے کھو یہ کون وہ ہرم ہے

یہ پھاگ مہینا ننگ س ہنیا ہندؤں میں جب آوے ترناری کیا بالک بوڑھا سب کی نیت ڈگجاوے کھو یہ کون وہ ہرم ہے

کیچڑ گوبر گھو لیں وہ الیں آپس میں ہوم مچاویں ترناری سب ناچن لاگیں ایسو پھاگ رچاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

منہ پر آوے سو بکیں بکاویں لاج نہ کاہے کریں لیئے گلال ہاتھن میں وہ دیں نار کی مکہ پر دیں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

کاہو کی نار کو تی رنگ ڈالے کوئی کولی بھر لیوے پور کہہ کر تماشا دیکھے نیک لاج تر نہیں دیوے کھو یہ کون وہ ہرم ہے

بجیں بجاویں ہولی گاویں کودیں اور مستاویں بھڑوا بھڑوا کہیں کہاویں ترناری پر ہوم مچاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

جھانٹ اکھاڑیں ہگ کھلاویں اور وہ سنت کہلاویں ترناری میں پھریں گھماویں نیک نہیں لجیاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

مات پتا کی کھوپری اپنے ہاتھ سے کوٹ چھینٹ جلاویں لی کا ہو کر گنگا کو جاویں ایسو تیرتھ نہاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

سور کا کالا پور جیکی کا نت اٹھ نرکھ جو کھاویں ایسے جن کے مات پتا سو مکت کہاں سے پاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

مسلمانوں کو نام دھریں اور باڑہ باس یہ کھاویں یہ منہ سے چھوت کہاویں نیک نہیں لجیاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

سیکھ سیکھ پنڈت ہو بیٹھیں پھر آپ ہی بانچ سناویں اور ونکو اپدیس بتاویں آپ نہ کہیں جاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

ہاتھ سے اپنے پتھر لاویں جسکا دیو بناویں جھک جھک اسکو سیس نواویں اس تا گیان ونیاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

گیارس باریں لوسا وس جو دس پونو نہاویں لجھی شکر کا شیر اکر کے پہلا ہر کر کے کھاویں کھو یہ کون وہ ہرم ہے

۱۴۹

پوت کے چوکا دیویں بہت کریں ستھرائی ۔ اُڑ مکھی بھوجن پر بیٹھے جھوٹ کہاں ستھرائی ۔ کہو یہ کون دہرم ہے
...ت کریں اور دوسواں ہوم جلائیں ۔ جیتا بکرا گردن ماریں ایسو پاپ کماویں ۔ کہو یہ کون دہرم ہے
...اکریں اور جیتا منش جلاویں ۔ ناہ جلے تو مار جلادیں ایسا ست کرواویں ۔ کہو یہ کون دہرم ہے
...ر بناویں ندی اوپر لیکر جاویں ۔ بہن بھانجی اُسکے آگے رستے میں پہنچاویں ۔ کہو یہ کون دہرم ہے
...بالوت میں دیکھی سو میں ساری گائی ۔ کہے شیخ سلیم سنو بھائی سادہو سے نہیں نبائی ۔ کہو یہ کون دہرم ہے

# مسئلہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
حَامِدًا وَّمُصَلِّیًا وَّ مُسَلِّمًا

# تحفۃ الہند

بعد حمد و صلوٰۃ کے گزارش یہ ہی کہ ہندوؤں کے دین کی حکایات جو نقل کیجاتی ہیں محض واسطے الزام دینے اور سمجھانے اُنکے کے ہیں نہ یہ کہ ہم اُن سب روایات کو سچ جانتے ہیں بلکہ اکثر روایات انمیں ایسی دور از عقل ہیں کہ یہ ظن ہوتا ہی کہ مثل حکایات کلیلہ و دمنہ کے محض بندش اور بناوٹ ہوں بلکہ خود بعض ہنود کے قول سے معلوم ہوتا ہی کہ برہما اور بشن اور مہادیو کوئی شخص نہیں ہیں بلکہ نام فرضی ہیں اسیطرح احتمال ہی کہ سوائے انکے اَور نام بھی بعضے فرضی ہوں اور بعضے جن اور بعضے انسان ہوں اور بعضے اُنمیں اچھے لوگ ہوں اور بعضے بُرے جیساکہ اُنکی کتابوں میں اُنکا فسق و فجور بیان ہی سو اس مقام میں بعضے مضمون کتاب شیوپوران وغیرہ کے نہایت مختصر اور منتخب کرکے لکھے جاتے ہیں ترجمہ شیوپوران حصہ اول مطبوعہ مطبع نولکشور صفحہ ۹ جو لوگ برہمنونکی زمین چھین لیتے ہیں اور برہمنوں کے قاتل اور شرابخوار اور رنڈی رکھکے توڑ ڈالنے والے ایسے لوگ شیو یعنی مہادیو کا نام لیکر عذاب جہنم سے بری ہوجاتے ہیں ایضاً صفحہ ۱۱ تا صفحہ ۱۲ نارد (برہما کے بیٹے) نے ہمالہ پر عبادت شروع کی وستہو ہی کہ اشخاص زناکار اور تیرہ دروں ہمیشہ مثل کوہ کے ذکر کرتے ہین اندر (بہشت کے دیوتاوں کے بادشاہ) نے کام (یعنی شہوت) کو نارد کے بہکانیکو بھیجا نارد قابو میں نہ آیا اور اپنی عبادت پر نازاں ہوکر اول مہادیو پھر برہما سے اپنی ریاضت کا حال ظاہر کیا اُنھوں نے انکو اظہار عبادت سے منع کیا نارد نے نہ مانا اور بشن کے پاس جاکر فخر کرنا شروع کیا بشن نے اُسکی تعریف کرکے اُسکو زیادہ مغرور کردیا بوقت واپسی راہ میں ایک شہر عظیم نظر آیا کہ اُسمیں ایک راجہ کی محفل سوئمبر منعقد تھی سوئمبر اُسکو کہتے ہیں کہ راجہ اپنی دختر کے واسطے شوہر مقرر کرنے کو ایک محفل آراستہ

کرے اور ہر طرف سے راجے جمع ہوں تا وہ لڑکی کسیکو پسند کرے) نارو بھی وہاں گیا اور راجہ کی لڑکی
پر عاشق ہوا اور بشن کا دھیان کر کے خوبصورتی کا سوال کیا تاکہ لڑکی اُسکو پسند کرے بشن کی توجہ
تمام بدن نارو کا بشن کی مانند اور مُنہ بندر کی مثل ہوا وہاں شیو کے دو گن یعنی دیوتے موجود تھے۔ نارو کو
لگے کہ آپکو بشن جیو نے خوبصورتی عنایت کی ہے اب راجہ کی بیٹی سوائے آپکے کسیکو کا ہیکو پسند کریگی اور لڑکی
کی صورت سے نہایت بیزار اور نارو چاروں طرف سے سر اُٹھا کر لڑکی کو دیکھتا تھا بشن جیو بھی آئے لڑکی نے
قبولیت کا ہار بشن کے گلے میں ڈالدیا نارو از خود رفتہ ہوا دونوں گن بولے کہ ذرا اپنے روئے مبارک کو تو دیکھئے
نارو نے پانی میں مُنہ دیکھا متعجب و غضبناک ہو کر دونوں گنوں کو دعا دی کہ تم بندر ہو جاؤ اور آپ بشن جیو کے
پاس چلا اور راہ میں ملے اور پوچھا کہ اندوہگین کس طرف کو چلے نارو نے کہا کہ تم نہایت دغاباز ہو تم نے
کہاں دغابازی نہیں کی بلکہ مجسم دغا ہو تم نے موہنی روپ ہو کر بسمراں دت کیساتھ وقت تقسیم آبحیات کے
دغا کی جلندھر کی عورت کے ساتھ دغا کر کے اُسکا ست دھرم چھوڑایا۔ ایسا بہت کچھ کہکر کہا جس جسم میں تمنے
ہمکو رنج دیا ہے اُسمیں تمکو ملیگا اور جنکی مانند ہمارا مُنہ کیا ہے وہی تمہاری مدد کرینگے یعنے ہنومان وغیرہ اور
عورت کیواسطے ہماری بیعزتی کرائی۔ لہذا عورت یعنی سیتا کی جدائی سے تمام جنگلوں میں گھومتے رہوگے
یعنے رام اوتار لیکر بشن نے نارو کے قدموں پر سر رکھا لیکن نارو نے معاف نہ کیا پھر سدا شیو نے نارو کے
دل سے اپنی مایا کو کھینچ لیا تو نارو کا حال اور ہوا اور بشن کے قدموں پر گر پڑا ( بشن بقول ہندواں خدا
کی ذات ہے جسکی ایسی دغابازیاں بیان کرتے ہیں اور اپنی ایک دغابازی کے سبب نارو کی بددعا سے
ہندوؤں کے جعلی خدا نے اپنی بیوی سیتا کے فراق میں کیا کیا رنج و غم نہ اُٹھائے اور ہنومان وغیرہ بندروں کی
مدد کا محتاج ہوا پھر بشن نے نارو کو سمجھایا کہ سدا شیو یعنی مہادیو کل مخلوق کے مالک ہیں اُن کے
حکم سے برہما خلقت کو موجود کرتے ہیں اور ہم بھی اُن کی خدمت کر کے جہان کی پرورش کرتے ہیں ہم سب
سدا شیو کی عبادت سے افضل گنے جاتے ہیں اے نارو سدا شیو کی عبادت کر اپنے والد برہما کی خدمت
میں حاضر ہو کر سدا شیو کے منتر نام استغفار کرو برہما شیو کے بڑے بھگت یعنی عابد اور خادم ہیں اس سے
معلوم ہوا کہ ہندوؤں کا فرضی خدا بشن خود مشرک یعنی شیو کی عبادت کرنیوالا اور شرک کا حکم دیتا ہے اور برہما

ل فخر ہنود لندن کے پینمبر ہی کہ مہادیو کو خالق کل مخلوقات کا جانتا ہی چنانچہ بیان ہوتا ہی نارو برہما

رشیو کا حال پوچھنے لگے اور برہما بتانے لگے ص۱۳ اکہ سداشیو تمام جہان کے مالک اور کل

. اور برہما اور بشن اور رودر کے پیدا کرنیوالے ہیں ص۱۴ شیو کے پانچ مُونہ ہر مُونہ میں تین آنکھ ہیں

پانچ مُونہ ہونیکا مہابھارت کے اوپرب میں مذکور ہی کہ سند اور اسند دونوں بھائیوں کو عبادت

سے ہٹانے کو حسب التماس دیوتاؤں کے جناب سری برہما جیو نے انکو بادشاہت بخشی اور ایک عورت حسین

پیدا کر کے اُنکے پاس بھیجی وہ دونوں اُسپر عاشق ہو کر آپس میں لڑکر مقتول ہوئے جب وہ عورت جاتی

تھی تو جناب سری مہادیو جی نے (کہ بقول برہما و بشن کے برہما اور بشن اور سارے جہان کے خالق

اور مالک ہیں) واسطے نظارہ جمال اُس نازنین کے اپنے مُنہ میں چار مُنہ پیدا کر لیئے تھے اور جدھر وہ

جاتی تھی اُودھر اُس کا نظارہ جمال فرماتے تھے ۱۲ اسوط ص۱۳۱ اور سبب تین آنکھ ہونیکا مہابھارت کے

موچھ دہرم میں یہ لکھا ہے کہ جب مہادیو نے دچھ کا جگ برباد کیا دچھ کی بددعا سے مہادیو کی پیشانی

پر آنکھ آتشین پیدا ہوئی ۱۲ اسوط ص۱۴۱ شیو پُران ص۱۵ سداشیو نے واسطے عیش خاطر خواہ کے شکت

کو پیدا کیا شکت سداشیو کے جسم سے علحدہ ہوئی ایضاً شکت برہما اور بشن کی ماں ص۱۶ اور سداشیو

کی زوجہ ہے ایضاً سداشیو نے فرمایا ایک شخص ماہر جمیع علوم پیدا کرنا چاہیئے کاروبار عالم اُس کو سپرد

کر کے آپ عیش و عشرت میں مصروف ہوویں تب جگدمبا (یعنی شکت) نے جانب چپ نگاہ کیا بشن

ظاہر ہوا ص۱۸ بعدہ شیو نے اپنے داہنے بازو سے مجکو (یعنے برہما کو) پیدا کر کے کنول میں رکھدیا (اس سے معلوم ہوا کہ

برہما کا پیدا کرنیوالا مہادیو اور ہندؤں کے جعلی خدا بشن کے پیدا کرنیوالی مہادیو کی زوجہ ہی ص۱۹ بشن (ہندؤں کے خدا جو

بنجیر دریا میں پڑے تھے ہوش میں آکر میرے پاس آئے ہمنے کہا آپ کون ہیں فرمایا ہم برہما تمہاری تخلیق تمہارے والد میں خوف

نکرو ہماری پناہ میں آؤ ہمارے اوپر کوئی لڑانے والا نہیں ہے یہ سُنکر ہمنے بہت غصہ ہو کر کہا اے بشن جھوٹ نکہو ایک قسم

و اسپر یقین رکھو ہمارا پیدا کرنے والا کوئی نہیں (ابھی گذر چکا ہے کہ برہما نے اپنا اور سب کا خالق شیو یعنے

مہادیو کو کہا تھا) بشن نے غضبناک ہو کر کہا ایسی جہالت تم کو زیبا نہیں ہے ہم تمام جہان کو پیدا

کر کے پرورش کرتے اور معدوم کرتے ہیں جہان ہمارے تابع ہے ہم نے ویدوں کو تصنیف

سلہ برہمہ یعنی ذات مطلق ۱۲ الگ یعنی مجموعہ پانچ رنگ کا یعنی لطف سے ۱۲

کیا اور ہم نے تم کو اپنی ناف کے کنول سے پیدا کیا بہتر ہے کہ ہماری طاعت میں آؤ (ابھی بیان ہو چکا ہے کہ
بشن نے نارد سے کہا کہ مہادیو کُل جہان کے مالک اور بشن وغیرہ مہادیو کی عبادت سے افضل گنے جاتے
ہیں) مدا ہم اور بشن (یعنی ہندوں کا مقرر کیا ہوا خدا اور رسول) خوب لڑے - ایضاً ہم دونوں اپنے آپ
کو خالق کل مخلوق کے سمجھتے رہے - ایضاً یہ کارزار جنگ جاہلانہ ملاحظہ کر کے سداشیو (یعنی مہادیو) تمام
شعلہ سوزان قیامت کے نمودار ہوئے ہم نے لڑائی کو موقوف کیا بشن کہنے لگے یہ جلال کہاں سے
ہے جو کوئی اُس کے آغاز و انجام کو دیکھ آوے وہی مالک کل قرار دیا جاوے گا ہم نے بصورت
ہنس عالم بالا کو پرواز کیا اور بشن بصورت خوک پائین کو روانہ ہوئے ایک ہزار سال ملکی تک تلاش شعلہ
میں رہے آغاز و انجام معلوم نہ ہوا غیب سے آواز آئی کہ عبادت کرو ہمنے عبادت شروع کی ایسا الہام ہوا
جسکو سمجھ نہ سکے ہمنے التماس کیا کہ آپ مجسّم ہو کر ظاہر ہوا اکار ظاہر ہوا (یعنی لفظ اُون) ہمنے جانا کہ حرف
اول یعنی اکار (الف مفتوح) اول شعلہ کا لنگ ہے اور حرف دوسرا اوکار (الف مضموم) شعلہ لنگ کا وسط یعنی درمیان
ہے اور آدھے ماترا شعلہ لنگ کا سر ہے اور بند یعنی نقطہ وہ تمام شعلہ لنگ کا ہے ایضاً رگ بید لنگ کا جنوبی
حصہ ہے اور یجر بید لنگ کا شمالی حصّہ اور شام بید لنگ کا درمیانی حصہ اور اتھربن بید کا قول ہے کہ
سداشیو کچھ نہیں کرتے جو ہوتا ہے شکت کی خواہش سے ہوتا ہے (بگمان ہنود بید خدا کا کلام اور برہما
پیغمبر ہے) سو برہما نے بیدوں کی کیا اچھی حقیقت بیان فرمائی کہ تین بید یعنی رگ - یجر - شام - لنگ یعنی
ذکر کے تین حصّے ہیں اور اتھربن بید شیو کو معطّل محض اور ہر چیز کا وجود شکت کے ارادے سے بتاتا
ہے) مدا سداشیو ہنس کر بولے ہمنے تم دونوں کو اپنا بھگت (یعنی پوجنے والا) سمجھ کر اپنے جیوتر لنگ کو ظاہر کیا
جس سے تم دونوں نے ہمکو پہچانا (یہ قصہ نزاع برہما اور بشن کا تحفۃ الہند میں مختصر لکھا ہے اور اسی شیو پران
میں دوسرے دو مقام میں اور طرح پر لکھا ہے چنانچہ انشاء اللہ تعالیٰ مذکور ہوگا مدا جم نے اپنے گنوں
یعنی نائبوں کو حکم دیا کہ تینوں جہان میں جو شخص بدن میں بھسم (یعنی راکھ) لگائے یا رودر اس (یعنی دانہ
تسبیح شیو کے بھگتوں کی) پہنے ہوئے یا لنگ کو پوجتا یا شیو کا نام لیتا یا تعریف کرتا یا سُنتا یا شیو کے
مقام کی زیارت کرتا اگرچہ ریا اور دغا کے ساتھ یا مرتے وقت دغا سے شیو کا نام لیا اُن سب کو چھوڑ دینا

اور اُنکی خدمت گزاری مثل غلامان کے سمجھنا شیو پران کھنڈ ۲ صفحہ برہما نے کہا اے نارو اول ہم نے
دس لڑکے پیدا کیئے مرتخ اتر انگرس پلست پلہ کرت۔ بھرگ بشسٹ سرکہہ وچھ ترتیب وار ان
... اُس سے دل جسم دہان۔ گوش ناف۔ ہاتھ۔ پوست۔ روح خصیہ انگوٹھہ اور سینہ سے دہرم اور پشت
سے بہرم ہونٹوں سے لالچ ابرو سے غصہ باک یعنی کلام کو بصورت عورت ہم نے اپنے ہونٹھ سے
پیدا کیا اُسکی صورت دلفریب سے ہم کام (یعنی شہوت) کے دام میں پھنس گئے اور بڑا گناہ کرنا چاہا
سدا شیو ظاہر ہوا اور مجکو بچایا میں خجالت کے ساتھ شیو کی بڑائی کرنے لگا مگر تو بھی طبیعت بے اختیار
تھی صفحہ نارو کہنے لگے اے برہما ہمارے باپ خلقت کے پیدا کرنے والے دیوتوں میں اعلیٰ آپ سے
ایسے فعل کا ظاہر ہونا تعجب ہے کہا شیو کی مایہ کو آفرین ہے وہ سب کو نچاتی ہے ہمنے جبکہ منہ سے
ایک لڑکی پیدا کی ہمارے دل میں غرور ہوا اُسوقت شیو نے یہ چلتر ٹھانا یعنی ہمارے ذہن سے ایک
عورت نہایت خوبصورت پیدا ہوئی اُسکا نام سندھیا رکھا گیا تمام عضو اُسکے مناسب زلف عنبر چہرہ
کی دمک سے کڑوڑ ہا چاند شرمندہ کمان ابرو دونوں پستان بڑی خوبصورت شکم میں تین بل ناف
گہری کمر پتلی سرین مثل کیلے کے ران مدوّر وغیرہ (ہندؤں کے پیشوا اعلیٰ جنکو خدا کا رسول جانتے
ہیں اپنے فرزند نارو کے پاس اپنی صاحبزادی سندھیا کے حُسن کی کیا تعریف کر رہے ہیں مَیں نے
مختصر کرکے لکھا ہے) صفحہ دفعتًا ایک شخص نیک تن (یعنی کام) ظاہر ہوا بہت حسین معہ زیور جواہرات کے
ہتیار بند اور ہم سے کہا اے برہما ہمارے باپ ہمارا نام اور کام تبلا دیجئے ہم نے جواب دیا کہ تیرے ظاہر
ہوتے وقت سب کے دل اور بدن حیران ہونگے اس سے تمہارا نام من متھ (یعنی دل کا حیران کرنیوالا)
رکھا گیا اور کام اور بدن وغیرہ بہت تمہارے نام ہونگے تمہارے قابو میں تمام خلقت رہیگی تم بھی اولاد پیدا کرو
ہم اور بشن اور رودر بھی تیرے اختیار میں رہینگے (برہما کے قول سے ثابت ہوا کہ ہندؤں کے خدا اور پیغمبر شہوت
کے قابو میں ہیں) کام نے اپنے دل میں سوچا کہ جو بر دان یعنی انعام مجکو برہما نے دیا ہے اب اُسکا امتحان کروں
اور سندھیا میری لڑکی کو میرے نزدیک کھڑی دیکھ کر میرے جسم میں موہنی تیر مارا اور بعدہٗ میرے لڑکوں
کو مار کر بیہوش کر دیا اور سندھیا کے سینے میں بھی تیر مارا کہ اُسپر شہوت نے غلبہ کیا اور بانکی ترچھی اور سخت نگاہ سے

157

دیکھنے لگے برہمنے چاہا کہ اُسکو پکڑ لیویں اور مریخ وغیرہ یعنی برہما کے بیٹے ابھی میری طرح نظر حیرت سے
سندھیا کو دیکھنے لگے مہٗ شیو اُس موقع پر ظاہر ہوئے غضبناک ہو کر کہا اے برہما تم نے خود اپنی لڑکی
سے شہوت کرنا چاہا برہمنے جہاں میں بہت شہوت پرست ملاحظہ فرمائیے مگر تینوں جہاں میں ایسا گناہ
کرنے والا ایک بھی نہیں تمکو لعنت ہے لعنت اور تمہاری عقل اور بید خوانی پر لعنت ہے ایسا گناہ نہ
کسی نے کیا نہ کریگا اسی طرح شیو نے میری بہت مذمت کی اور میرے لڑکوں کیجانب بہت خوفناک
صورت سے دیکھا اور فرمایا تمہارے دہرم پر لعنت ہے برہما کے لڑکے ہو کر بید خواں بھی ہوئے اور ایسے
بے اختیار ہوئے لعنت ہے لعنت ہے تم ایسے خراب راہ چلنے والوں پر ہزار لعنت ہے راقم حروف
نے بہت مختصر کر کے لکھا ہے شیو جی نے بہت کچھ فرمایا اب ہندؤں کو بھی لازم ہے کہ برہما کی تابعداری
پر لعنت بھیجیں اور جس مذہب میں شرک اور غیر خدا کی پرستش کہ زنا سے بھی صدہا درجہ بدتر ہے عین دین
مذہب ہو ایسے مذہب کو چھوڑیں برہما کہ بقول ہندؤں کے خود فاسق اور مشرک ہے اُسکی متابعت
چھوڑیں اور رسول عربی صلے اللہ علیہ وسلم کہ نہایت متقی اور موحد ہیں اُن کی متابعت اختیار کریں جنہوں
نے زنا اور قمار وغیرہ کبائر کو حرام فرمایا اور شرک کو ایسا نیست و نابود کیا کہ اتنا بھی گوارا نہ فرمایا کہ کوئی اُمتی
آپ کو سجدۂ تعظیمی کرے یا یُوں کہے کہ جو خدا اور رسول چاہے وہی ہو بلکہ فرمایا کہ جو اللہ وحدہٗ چاہے وہی
ہو اور جناب مہادیو صاحب جن کی خدائی پر برہما ایمان رکھتا ہے اور برہما کو بُرے کام پر ملامت فرماتے
ہیں اُنکے حالات شریفہ بھی کچھ تحفۃ الہند میں اور کچھ اسکے حاشیہ پر بیان ہو چکے ہیں اور کچھ انشاء اللہ تعالےٰ
یہاں ہونگے عجیب نشان رکھتے ہیں کہ ایک عورت اجنبیہ کے نظارۂ جمال کو چار مُونہ اور پیدا کیئے اور ایک
عورت حسین سے ملے اور اُسکو بچہ ہوا اور منزل ہوئے چنانچہ تحفۃ الہند کے حاشیہ پر مذکور ہو چکا اور برہمنوں
کی عورتوں میں لنگ برہنہ کرکے اُنکو اپنے بدن سے لپٹایا اور جا بجا اپنے لنگ کی عبادت کا حکم دیا اور
بسبب نہ طلب کرنے راجہ دچھ کے اُن کو جگ میں دچھ کو اور بہت منیشروں اور دیوتاؤں کو قتل اور
مجروح کیا اور سسرال کی عورتوں سے مار کھائی اور غنیمت جانا اور سوائے اسکے انشاء اللہ تعالیٰ اور بیان
ہوتا ہے اور بشن اور کشن اور دوسرے صاحب کس کس کی بزرگی بیان کروں ایک سے ایک بڑھ کر ہے

۱۵۵

ذراہبۃ الاصنام اور اعجاز محمدی اور تیغ فقیر اور لنت الہند اور خلعت الہنود اور سب سے بڑھکر سوط الجبار اور
مبین کو دیکھنا چاہیئے) ۵ برہما نے کہا کہ اے نارو ہمنے وچھ کو بُلا کر کہا کہ شیو نے مجکو بڑی لعنت ملامت
میرا کچھ بھی پاس و لحاظ نہ کیا کچھ ایسی تدبیر کرو کہ شیو بھی بیاہ کریں اور تمھاری بھی فضیحت شیو نے کی ہے
اگر ہمکو بشن ایسا کہتے اور لعنت کرتے تو بُرا نہ معلوم ہوتا شیو نے ہمارے لڑکے ہوکر ہم پر لعنت کی اور تم
ن کچھ خیال بھائی کا نہ کرکے جو چاہا سو کہا جب تک کہ شیو بیاہ نہیں کرتے ہمارا رنج دُور نہ ہوگا ایسی
ن عورت ہے جسپر شیو فریفتہ ہوکر شادی کریں اور وہ وہ شیو کی تمام ہوشیاری کو ضائع کردے پھر ہم
کام کے پاس گئے اور کہا کہ اپنا اقبال دکھلاؤ اور شیو کو اپنے قابو میں کرو تمھاری بزرگی مشتہر ہوگی اور نیکنامی
پاؤ گے اچھے لڑکے رضا جوئی والدین کو مقدم سمجھتے ہیں یہ سُن کر کام اپنی فوج کو تیار کرکے شیو کے پاس
چلا اور اُسکے سامان سے سب لوگ اپنے دھرم کو بھول گئے اور شیو کے گُن بھی محفوظ رہے لیکن شیو
پر کام کی کچھ نہ چلی واپس آیا ۵ مجکو کمال رنج ہوا اور اندیشہ میں جو اکثر دم لیئے اُن سے بہت قسم کے
گُن پیدا ہوئے ہاتھوں میں ہتیار بعضے شیر کی مانند بعضوں کا مُونہ ہاتھی کا بعضوں کا خرس یوزنہ اسپ
وغیرہ کا اِس فوج بے تعداد کو کام کے ساتھ کرکے پھر شیو کی طرف بھیجا ۔ کام پھر بھی نا اُمید واپس آیا
۵ ہم کامیابی سے محروم ہوکر اندوہگین ہوئے اور مدت تک اسی فکر میں غرق رہے ہم نے بشن کے
قدموں پر دل لگایا ۔ بشن جی نے سب ہمارا حال سُن کر کہا کہ اے برہما جہالت جانے دو نہیں تو یُوں
کرو کہ تم اور وچھ شیو کی بہت عبادت کرو وچھ کی لڑکی شیو سے بیاہی جاوے گی اس طور تمھارا کام ہوگا
(جس بھلے مانس کو دیکھئے شرک ہی کا حکم کرتا ہے اور اچھی تدبیر بتائی کہ وچھ برہما کا بیٹا اِس انتقام کے لیئے
اپنی بیٹی مہادیو کو دے ہمت عالی تو اِس کا نام ہے) ۵ ہمنے جگدمبا (یعنی دیوی) کے دھیان میں دل
لگایا جگدمبا ظاہر ہوئی نہایت حُسن میں (چہ خوش بود کہ برآید بیک کرشمہ دو کار) میں سر بسجود تسلیم کرکے
(یعنی پکا مشرک ہوکے) حمد پڑھنے لگا بھوانی (یعنے دیوی) نے فرمایا کہ مانگو مانگو میں نے کہا کہ شیو نے
مجھے ناحق بُرا کہا اور لعنت ملامت کی آپ اوتار لے کر قابو میں کرو ۔ فرمایا تم ہمکو دھوکا دے کر ہم سے کیا
طلب کرتے ہو (جگدمبا بقول اتھربن بید کے خالق کُل شے کی ہے دھوکا کھا گئی) اگر میں تم کو یہ

بردان نہیں دیتی تو بید کا طریقہ ترک ہوتا ہے (بید کا طریقہ وہاں ملحوظ نہ ہوا کہ غصہ میں جل مری چنانچہ
بیان ہوتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ) بعد دیوی مراقبہ میں ہوئی اُس درگاہ بے نیاز (یعنی شیوا سے
اجازت ہوئی کہ برہما جو طلب کرتے ہیں وُہی دو اَور اوتار لو ہم تمکو بڑی محبت سے قبول کریں گے اور
برہما کو اَیسا موہ میں ماخوذ کریں گے جس سے اُس کا غرور جاتا رہے گا (یعنی دو دفعہ جناب شیو
کی بیوی کے قدم مُبارک حنائی پر عاشق ہوکر بے اختیار منزل ہوگا چنانچہ مذکور ہوگا ایسی تدبیر جناب
مہادیو صاحب ہی کی ہمت ہے) پھر دیوی نے کہا کہ ہم وچھ پرچاپت کی لڑکی ہوں گے اور شیو (ہندوں
کے خدا) ہم پر فریفتہ ہوکر ہمارا بیاہ کریں گے [مثلہ] برہما نے کہا وچھ پرجاپت ہمارے حکم کے مطابق
گرمی میں آتش تاپتا اور شدت سرما میں پانی کے اندر بیٹھ کر شیو کی بندگی میں مصروف ہا (ہندوں
کے پیشوا اور اعلیٰ سری برہما جیو کہ اندر من جسکو پیغمبر جانتا ہے اپنا غصہ نکالنے کے واسطے اپنے بیٹے
وچھ کو غیر خدا کی عبادت کی اجازت دیتے ہیں جگدمبا ظاہر ہوئی وچھ نے سجدہ اور بہت حمد کیا جگدمبا
نے فرمایا جو خواہش ہو طلب کرو وچھ نے کہا آپ ہماری لڑکی ہوکر ہر یعنے مہادیو کے دلکو تسخیر کیجئے علاوہ
اِس کے جو میں نے موکھش (یعنے مکت اور نجات) کو ترک کرکے یہ بردان مانگا سو یہ بات سراسر تعمیل حکم والا
ہے (کیا خوش نصیب وہ عابد جو اپنی نجات کو ترک کرکے واسطے انتقام کے نفسانیت سے اظہار بغض کے
لیئے ایسی حاجت طلب کرے کہ وہ بقول برہما کے اُسکے خالق اور مالک اور معبود کی رسوائی ہے یعنی شیو
کو ذلیل کرنا) اور کیا اچھا معبود کہ ایسے کام کا حکم دے سبحان اللہ کتنا فرق ہے کفر اور اسلام میں ہمارا
معبود جل شانہ فرماتا ہے بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى اِنَّ هٰذَا لَفِي الصُّحُفِ
الْاُوْلٰى صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى یعنے تم دنیا کی زندگی اختیار کرتے ہو اور آخرت بہتر ہے اور رہنے
والی ہے یہی مضمون ہے بیچ پہلی کتابوں کے صحیفہ ابراہیم اور موسےٰ عم میں) جگدمبا نے فرمایا کہ
اچھا یہی ہوگا وچھ نے بیرنی بیٹی بیر پرجاپت کی سے نکاح کیا [صلہ] جگدمبا نے اوتار لیا [صلہ] یعنے نام لڑکی
کا ستی رکھا روز بروز بڑھنے لگی اور ہر روز شیو کے گیت گایا کرتی اور ہر وقت شیو کا دھیان
کیا کرتی آخر کھیلتے کھیلتے کچھ بالغ ہوئی (اس کے بعد بیان نکاح ستی کا مہادیو کے ساتھ ہے

157

اور بر وقت نکاح کے بملاحظہ جمال ستی کے برہما جیو کو انزال ہوجانا یہ مذکور تحفۃ الہند کے حاشیے پر بیان
کیا ہے ص۹۲ اور گالیاں (یعنی سیٹھنا) سُنکر سب برات والے خوش ہوتے تھے اُسوقت اِس مقام پر
نجیدہ نہ تھا ص۹۳ جب شیو جی سے راضی ہوئے اور میر النطفہ زمین پر چمکتا ہوا دیکھا کہنے لگے اسے
بہت جلال کے ساتھ نظر آتا ہے اسکو ضائع نہ کرنا چاہئیے اور اُس وقت میری آنکھوں سے
تھے اور وجہ اُسکی وہ وتھا چار میگھہ یعنے بارش کرنیوالے اِس نطفہ سے ظاہر ہوں گے۔
اسوقت میگھہ پیدا ہوگئی اور گرج گرج کر برسنے لگی (برہما کی منی کا عرق دیوتاؤں پر خوب برسا) ص۹۲
ستی کے ساتھ شیو بیاہ کرکے کیلاس میں رونق افروز ہوئے ص۹۳ ایک اور وچہ پرجاپت نے (مہادیو کے
خسر) بڑا جشن قرار دیا دیوتے مع عورتوں کے تشریف لائے اور شیو رونق افروز ہوئے اُسوقت وچھ
مجلس میں حاضر ہوئی اُسکو دیکھ کر سبنے پرنام (یعنی سلام) سر جھکا کر کیا ص۹۴ لیکن وچھ کا شیو نے پرنام نہیں
کیا وچھ نے شیو کو بہت سخت وسست کہا خود بدولت کوہ کیلاس پر تشریف لیگئے ص۹۵ وچھ نے تمام سامان
جمع کرکے جگ کرنا چاہا بمقام کنکھل تمام دیوتا و برہمن موجود ہوئے ص۹۵ ستی نے جگ کا حال سُنکر سدا شیو
کے پاس گئی کہنے لگی آپ کو معلوم نہیں جو وچھ نے جگ شروع کیا ہے واجب ہے کہ آپ چلکر وچھ کے جگ
کو پاک کریں کہنے لگی تمہارے باپ وچھ نے ہمکو نوید نہیں بھیجی اور عداوت سے ہماری بےعزتی کی ہے بدون
طلب کے جانا موجب بےعزتی اور ناخوشی کا ہے ستی کہنے لگی اگر آپ اجازت دیویں تو میں جاکر اُس کے
حُسن خلق یا کج خلقی کو ملاحظہ کروں شیو جی نے ستی کو اجازت جانے کی دے کر ہزار گن ہمراہ کیے ستی وچھ
کے جگ میں گئی مگر کسی نے بات تک نہ پوچھی (قصہ کوتاہ بعد گفتگو و مناظرہ طویل ستی نے کہا ص۹۴ یہ جسم
میرا جو تم سے پیدا ہوا ہے اُسکو ترک کروں گی تاکہ میرا ورد دفع ہو ایسا کہہ کر آتش کو پیدا کیا ہوا کو ظاہر کیا۔
ایسی آگ مع ہوائے پاک سے اپنے تنِ بیگناہ کو جلا دیا ص۹۵ جو گن جو دروازے پر مقیم تھے اپنی ہلاکت پر
آمادہ ہوکر اپنے ہاتھ سے اپنے کو ستی کے ہمراہ ہلاک کرنا قرار دیا کسی نے اپنے سر کسی نے اور عضو کو کاٹ کر
اِس طرح بیس ہزار ستی کے جلجانے کے مقام پر قربان ہوکر خودکشی کیا ف مہابھارت پرب ۱۲ فصل
راجدہرم میں لکھا ہے کسی کہ خود را از دست خود کشتہ او در جاہل دوزخی ست ویہیچ جا او را ماہ نیست

اور چاپال انیکہنڈ اتیرپن میں ہے بعضے اپنے تئیں غرق کرتے ہیں بعضے آگ میں زندہ جل جاتے ہیں
بعضے برف میں اپنے تئیں گلاتے ہیں یہ راہیں نجات کی نہیں اور اسکنڈ پوران کی ادھیائے ۸۲ میں
ہے کہ آنہا کہ از دست خود ہلاک شدند لائق عقوبت دوزخ اند و در دوزخ افتادہ باشند ۱۲ سوط باب ۲
صفحہ ۲۱ پس بموجب حکم بید و پران ستی مہادیو کی زوجہ کہ بقول اتھرون بید کے خالق کل شے کی ہے اور
بیس ہزار دیوتے شیو کے کہ قاتل نفس ہوئے جاہل اور دوزخی ہیں اور نارو نے بموجب بید کے ان
دوزخیوں کا قصاص جنھوں نے اپنے آپ کو آپ ہی مار ڈالا درخواست کیا اور جناب مہادیو صاحب
غریب پرور عادل زماں نے بموجب بید کے انکے قصاص میں دیوتاؤں اور رکھیشروں بے گناہوں
کو قتل کیا (چنانچہ آگے آتا ہے) نارو نے شیو کی خدمت میں حاضر ہو کر جو کچھ ہوا تھا بیان کر دیا اور بید کے
بموجب اسکا قصاص چاہا شیو غضبناک ہوئے اور اپنے دونوں ہونٹوں کو دانتوں سے کاٹنے لگے
(حاکم عادل منصف کو انصاف کرنے کے وقت ایسا ہی غصہ کرنا چاہیئے) اور ایک جٹا اپنے سر سے اکھاڑ کر
پہاڑ پر مارا ایک آواز مہیب نکلی تینوں جہان کانپ اٹھے اس جٹا کے دو ٹکڑے ہو گئے جڑ کی طرف سے بیر
بھدر پیدا ہوئے صفحہ ۹۲ بیر بھدر نے اپنے بالوں سے اور بہت گن اپنے جیسے پیدا کیئے (بیر بھدر بھی خالق ہوا)
اور دوسرے ٹکڑے جٹا کی سے کالکا ظاہر ہوئی اسکے ہمراہ بھوت پریت وغیرہ کروڑہا ظاہر ہو کر کودنے
لگے اور شیو کے غصہ سے جو دم آتے تھے سو قسم کی خرابیاں کرنیوالے پیدا ہوئے (شیو جی نے اسقدر بھوت
پریت پیدا کیئے اور اپنی زوجہ کو زندہ نہ کر سکے اور مدت دراز تک اسکے فراق میں بیتاب ہوئے چنانچہ
بیان ہوتا ہے) بیر بھدر نے عرض کیا کہ حکم دیجئے جو کریں فرمایا کہ کنکھل میں دچھ غرور کے ساتھ جگ کرتا ہے
اس نے ہم سے دشمنی کر کے ہمکو نہیں بلایا۔ ستی اسکے گھر گئی اسنے برا بھلا کہا اور جگ میں ہمکو حصہ نہ دیا
اور کسی نے ستی کی کچھ خاطر نہ کی ستی جل گئی کسی نے منع نکیا تم جا کر جگ کو خراب کر ڈالو اور دچھ کا سر کاٹ کر
کچھ خیال کسی طرح کا نہ کرو تاکہ ہمارے بھگتوں کا قول راست ہو یعنے سبب قتل دچھ وغیرہ کا اور خراب
کرنے جگ کا یہی ہے کہ مہادیو کو جگ میں نہ بلایا اور حصہ نہ دیا اور ستی کی خاطر داری نہ کی اور جلنے سے
منع نہ کیا اور تاکہ مہادیو کے بھگتوں کا قول راست ہوا اسکے بعد صفحہ ۹۳ سے صفحہ ۱۰۰ تک یہ بیان ہے

کہ وہ بھوت پریت اور کالی وغیرہ گئے اور دیوتوں اور کھیشروں وغیرہ کو خوب قتل اور زخمی اور مضروب
یا بعضوں کو آگ میں جلایا اور بشن (یعنی ہندوں کا خدا) وغیرہ حمایتی جگ کے سب مغلوب
ے اور جگ کو خراب کیا اور جگ آہو کی صورت فرار ہوا - بیر بھدر نے اُس کو پکڑ کر قتل کیا اور اُس
سر اُنڈ میں ڈال دیا (اِسکے بعد مذکور ہے) کہ برہما بشن وغیرہ نے شیو کی خوشامد کرکے وچھ کی خطا معاف
کرائی اور وچھ کو زندہ کرایا اور از سرِ نو جگ کو درست کرایا ولیکن زوجہ شریفہ کو زندہ نہ کرسکے اور مہابھارت
الی فصل موچہ دہرم میں ہے) کہ جب مہادیو نے وچھ کا جگ دُور کیا وچھ کی بددعا سے مہادیو کی پیشانی پر
چشمِ آتشین ظاہر ہوئی ۱۲ اسوط صلا صلا ایسی حمد سُنکر سدا شیو خوش ہوئے اور ہنسکر فرمایا کہ ہم کچھ غصہ
نہیں کرتے سب کو خوشی دیتے ہیں جو جیسا کرتا ہے ویسا پھل پاتا ہے (دیکھو اس جھوٹ کو کہ غصہ نہیں
کرتے ابھی مذکور ہو چکا ہے کہ غصہ میں آکر ہونٹوں کو چباتے تھے محض اپنے غصہ سے اتنی مخلوق کو مقتول
اور مجروح کیا اور پھر ہنستے ہیں اور کچھ پرواہ نہیں رکھتے کیوں نہو بھولا مہیش اور بھولا ناتھ اُنکا لقب ہے،
ے مجھے قتل کرکے وہ بھولا سا قاتل + لگا کہنے کس کا یہ تازہ لہو ہے + کسی نے کہا جسکا وہ سر پڑا ہی + کہا
کیا میری بھول جانیکی خو ہے + صلا اُسوقت کچھ شیو کا غصہ فرو ہوا مگر ستی کی مہاجرت نہایت ناگوار ہوئی
گنگا کے کنارہ جہاں ستیؑ نے جسم ترک کیا تھا زمین پر پڑا ہوا ملاحظہ فرمایا اور بیخود ہوگئے مُدت کے بعد ہوش
میں آئے پھر بیہوش ہوگئے پھر ہوش میں آئے تو اپنے کو نہایت بدقسمت سمجھ کر بے اختیار ہائے ہائے
کرکے بڑے زور سے گریہ وزاری کرنے لگے کمال بے صبری اور ناطاقتی کو ظاہر کیا کہنے لگے اے محبوب
روح اُٹھو میں بدون تمھارے نہایت بیچین ہوں ہم وہ نگاہِ ترچھی تمھارے نظارے کے ساتھ نہیں
دیکھتے اُٹھو اٹھو ہم سے کیوں نہیں بولتی ہو یہ کہہ کر تمام جسم کو چھاتی سے لگایا اور بار بار اُس تن مردہ
کو لپٹا کر بوسہ لیا اور گریہ کیا اور ستی کے ہونٹوں سے اپنے ہونٹ لگاکر اور چھاتی سے چھاتی ملاکر بار
بار لپٹ کر غایت محبت سے بیہوش ہوئے کچھ دنوں کے بعد ہوش میں آکر غمگین ستی کے جسم کو اپنے
جسم سے لپٹائے ہر چہار طرف دوڑتے تھے صلا تمام ملکوں میں اور سونے کی زمین تک دورہ کیا
پھر دیو ندی کے کنارے تنہا بلند آواز سے زاری کی جہاں اشک شیو کے گرے وہاں -

سرود تیرتھ ہوگیا جس مقام میں ستی کا کوئی عضو گرا وہ پرستش گاہ ہوگیا جو باقی عضو رہ گئے اُن کا
کریاکرم کیا اور ہڈیاں جمع کرکے اُنکی مالا بناکر گلے میں ڈالی اور چتا کی بھسم بدن پر لگائی دیوکوٹ پہاڑ
پرستی کے دونوں پیروں سے مہابھکا دیوی ظاہر ہوئی اُوٹ یاں مُلک میں ستی کے دونوں سُتن
کا تیا مینی دیوی ظاہر ہوئی ہم سے اور بشن سے وہ دیوی پوجی گئی اور کام ہیل پہاڑ پر مقام مخصوص کے
گرنے سے پکھیا دیوی ظاہر ہوئی وہ بھی ہم لوگوں کے ہاتھوں سے پُوجی گئی [12] اور ستی کی اُنس سے
پوران سیل پر پُورن شیوری بھوانی قائم ہوئی اور جلندھر پہاڑ پر ستی کی پستان گر پڑی جس سے
چنڈی دیوی مشہور ہوئی اسی طرح ہر ایک عضو سے بہت دیویاں ظاہر ہوئیں وہاں سب جگہ شیو
کے لنگ قائم ہوئے اور ہم نے اور و بشن اور سب دیوتاؤں وغیرہ نے ان کی پُوجا کرکے پرنام کیا
ذکر کی پوجا کرکے سب مشرک اور بیحیا ہوئے [13] برہما نے کہا اے نارد جس روز سے ستی نے اپنے
جسم کو ترک کیا تھا شیو حیران و پریشان ہر چہار سمت پھرا کیے اور برہنہ تمام بدن میں خاکستر
ملی جٹا سر پر سر دُں کی مالا گردن میں سانپوں کے کُنڈل اور ہار اور لنگوٹ باندھ کر پہاڑ کی
کھدرا میں بیٹھ گئے ایک روز تن عریاں برہنہ بدن وارک میں تشریف لے گئے ننگے بدن کو دیکھ کر
مُن عابد لوگوں کی عورتیں نہایت پر شہوت ہوکر شیو کو لپٹ گئیں نیشر عابد یہ دیکھ کر کہنے
لگے کہ اے م‍ہا جہنمی بے ایمان عاصی یہ کیا بدفعلی کرتا ہے تو نے بید کے برخلاف طریقۂ نیک کو
ترک کیا چونکہ تم نے ہمارا دھرم خراب کیا اس سے تمہارا لنگ زمین پر گر پڑے یہی کہتے ہوئے شیو کا
لنگ زمین پر گر پڑا اور تحت الثریٰ کو چلا گیا۔ شیو بدون لنگ کے ہوکر کمال شرمندہ ہوئے
[13] اپنے روپ کو کمال خوفناک بنایا۔ لنگ کے گرنے سے بڑی بڑی آفتیں نازل ہوئیں تینوں
جہان کانپ اُٹھے پہاڑ جلنے لگے دن میں ستارے آسمان سے گرنے لگے نیشر اور دیوتے
بشن کو ساتھ لے کر شیو کے پاس گئے اور کہا کہ مہربانی کرو اور لنگ کو پھر اختیار کرو۔ شیو نے
شرمندہ ہوکر فرمایا [22] ہم نے خود یہ چلتر کیا تھا۔ چنانچہ فرعون نے کہا تھا کہ میرے اقبال سے
دریا پھٹ گیا ہے اور بدون عورت ہم کو کیا ضرورت ہے کہ پھر لنگ کو دھارن کریں ہم کو ایسی

